(چمکتی ہوئی) کاٹنے والی (تلوار) سے ضرور کاٹ دوں۔

حُسَامٍ کَلَوْنِ الْمِلْحِ اُخْلِصَ صَقْلُهٗ　　مَتٰی مَا اُصَوِّبْهُ فَلَيْسَ بِكَاذِبِ

(ایسی) تلوار سے جو نمک کے رنگ کی سی اور اس کی صیقل خالص ہو۔ جب میں اس سے وار کروں تو غلط (پڑنے والی) نہ ہو۔

وَمَا سَرَّنِیْ اَنِّیْ قَتَلْتُكَ طَائِعًا　　وَاَنَّ لَنَا مَا بَيْنَ بُصْرٰی وَمَأْرِبِ

اور مجھے کیا خوشی ہوگی کہ اپنے مطیع ہونے کے لحاظ سے تجھے قتل کر دوں اور (میرے اور تیرے) ہم دونوں کے درمیان بصری اور ماءرب کی درمیانی مسافت ہو۔

ابن ہشام نے کہا کہ مجھ سے ابوعبیدہ نے ابوعمرو الدانی کی روایت بیان کی۔ انہوں نے کہا کہ رسول للہ ﷺ جب بنی قریظہ پر فتح یاب ہوئے تو آپ نے ان میں سے چار سو کے قریب یہودی مردوں کو گرفتار فرمایا ور یہ لوگ بنی الخزرج کے خلاف بنی الاوس کے حلیف تھے جب رسول اللہ ﷺ نے ان کی گردنیں مار دینے کا کم فرمایا تو بنی الخزرج ان کی گردنیں مارنے لگے اور اس سے انہیں مسرت ہو رہی تھی۔ رسول اللہ ﷺ نے ب خزرجیوں کو ملاحظہ فرمایا کہ ان کے چہروں پر مسرت چھائی ہوئی ہے اور بنی الاوس کو ملاحظہ فرمایا کہ ان پر وہ ز نہیں ہے تو آپ نے خیال فرمایا کہ یہ بات اس عہد و پیمان کے سبب سے ہے جو اوس میں اور بنی قریظہ میں تھا ر بنی قریظہ میں سے صرف بارہ آدمی باقی رہ گئے تھے تو انہیں اوس کے لوگوں کے حوالے (اس طرح) فرمایا ہ اوس کے دو دو آدمیوں کو بنی قریظہ کا ایک ایک آدمی عطا فرمایا اور فرمایا۔

لِيَضْرِبْ فُلَانٌ وَلْيُذَفِّفْ فُلَانٌ.

''کہ فلاں شخص بسمل کرے اور فلاں خاتمہ کر دے''۔

انہیں عطا فرمائے ہوئے یہود میں کعب بن یہوذا بھی تھا جو بنی قریظہ میں بڑے رتبے والا تھا۔ اس کو ہ بن مسعود اور ابو بردہ بن نیاز کے حوالے فرمایا۔ اور یہ ابو بردہ وہی ہیں جنہیں رسول اللہ ﷺ نے اجازت تھی کہ وہ قربانی میں ایک سال کا بکرا ذبح کریں۔ اور فرمایا:

لِيَضْرِبْهُ مُحَيِّصَةُ وَلْيُذَفِّفْ عَلَيْهِ اَبُوْبُرْدَةَ.

''کہ محیصہ اس کو بسمل کریں اور ابو بردہ اس کا خاتمہ کر دیں''۔

تو محیصہ نے اس پر ایسا (اوچھا) وار کیا کہ اس کو پورا کاٹ نہ سکا اور ابو بردہ نے اس کا خاتمہ کر دیا۔ تو مہ نے جو اس وقت کافر تھے اپنے بھائی محیصہ سے کہا۔ کیا تو نے کعب بن یہوذا کو قتل کر ڈالا۔ اس نے ان۔ حویصہ نے کہا کہ سن بخدا تیرے پیٹ میں اس کے مال سے بہت کچھ چربی پیدا ہوئی ہوگی۔ اے

محیصہ تو بڑا مفلہ ہے۔ تو محیصہ نے اس سے کہا کہ مجھے اس کے قتل کرنے کا ایسی ذات (مبارک) نے حکم دیا ہے کہ اگر وہ مجھے تیرے قتل کا بھی حکم فرمائے تو میں تجھے بھی ضرور قتل کر دوں اس کو اس کی بات سے بڑا تعجب ہوا اور اسی تعجب کی حالت میں وہ چلا گیا لوگوں نے بیان کیا ہے کہ وہ رات بھر جاگتا رہا اور اپنے بھائی محیصہ کی بات پر تعجب کرتا رہا۔ یہاں تک کہ صبح ہوئی تو وہ کہنے لگا۔ واللہ بے شبہہ (حقیقی) دین یہی ہے۔ اس کے بعد نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا اور اسلام اختیار کر لیا اور اسی کے متعلق محیصہ نے وہ ابیات کہی ہیں جنہیں ہم نے لکھ دیا ہے۔

ابن اسحٰق نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا قیام بحرین سے تشریف آوری کے بعد (ماہ) جمادی الآخریٰ۔ رجب۔ شعبان اور رمضان میں رہا۔ اور قریش نے ماہ شوال ۳ھ ہجری میں آپ سے (مقام) احد میں جنگ کی۔

تمت

